# ایک عاشق مجاز کا علاج

تو اس مرید نے ان بزرگ سے کہا کہ حضور! میں اللہ والا بننا چاہتا ہوں، مجھے اللہ کی محبت سکھا دیں۔ لیکن وہ مرید عادت کا خراب تھا، نظر کا خراب تھا، نظر کا کچا تھا، اس خادمہ پر اس کی نظر پڑ گئی، بس اب ہر وقت اسی کو دیکھ رہا ہے اور تسبیح وغیرہ سب ختم ہو گئی۔ وہ خادمہ اللہ والی، تہجد گذار تھی، اس نے کہلایا کہ حضرت! یہ جو مرید آیا ہے، یہ مرید نہیں ہے، یہ تو مجھے بری نظر سے دیکھ رہا ہے۔ شیخ سمجھ گئے مگر اللہ والے کسی کو ذلیل نہیں کرتے، انہوں نے اس کا علاج شروع کیا۔ یہ واقعہ مثنوی مولانا روم رحمۃ اللہ علیہ کا ہے جس کی اختر نے شرح اردو میں لکھی ہے، اس کا نام معارف مثنوی مولانا روم رحمۃ اللہ علیہ ہے، جس کو توفیق ہو وہ اسے پڑھے، ان شاء اللہ، اللہ کی محبت کی آگ لگ جائے گی۔ شیخ نے اس خادمہ کو کہلایا کہ ایک مسلمان کے علاج کے لیے میں تمہیں دست لانے کی گولیاں دوں گا، تمہیں جتنے دست آئیں تم انہیں ایک کنستر میں جمع کر لیا کرنا۔ اب اس کو بیس دست ہو گئے جس کی وجہ سے اس کی آنکھیں اندر کو دھنس گئیں، گال پچک گئے، چہرہ کالا ہو گیا اور شکل ڈراؤنی ہو گئی جیسے کالرا میں جب بہت دست آجاتے ہیں تو شکل کیسی ہو جاتی ہے، اب تو اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ یہ بیماریاں ختم ہو گئیں۔ جب اس نوکرنی کی شکل خوفناک ہو گئی تو اگلے دن وہ اس مرید کا کھانا رکھنے گئی، یہ نظر باز صاحب تو اس کے آنے جانے کے منتظر رہتے تھے، جب اس پر نظر پڑی اور مرید نے دیکھا کہ وہ پری اب ڈراؤنی اور بھوتنی ہو گئی ہے، اس کی شکل بالکل بدل گئی ہے۔

اِدھر جغرافیہ بدلا اُدھر تاریخ بھی بدلی
نہ ان کی ہسٹری باقی نہ میری مسٹری باقی

یعنی جب چہرہ کا جغرافیہ بدل گیا اب سر جھکا کے توبہ توبہ کررہے ہیں۔ تو جیسے ہی اس مرید نے تکلیف کی وجہ سے نظر ہٹائی تو فوراً شیخ نے آکر کہا کہ آپ نے اس خادمہ کو دیکھ کر نظر کیوں ہٹائی؟ کئی روز سے تو آپ نظر بازی کررہے تھے، اب اس میں کس چیز کی کمی ہوگئی جو آپ نے نظر ہٹالی اور آپ کا عشق ٹھنڈا ہوگیا؟ اس کے جسم سے کیا چیز کم ہوگئی جس کی وجہ سے آپ کی تاریخِ محبت کے سارے افسانے ختم ہوگئے؟ مرید سے کوئی جواب نہ بنا تو پھر شیخ نے خود ہی جواب دیا کہ اس کے جسم سے کوئی چیز کم نہیں ہوئی سوائے اس بیس دست کے میٹریل کے جو اس کنستر میں موجود ہے، ناک سے اس کو سونگھئے اور آنکھوں سے ملاحظہ فرمائیے۔ ذرا لکھنؤ کی زبان سنئے! جب لکھنؤ والے پان پیش کرتے ہیں تو کہتے ہیں کہ ذرا! ملاحظہ فرمائیے گا۔ بتاؤ بھئی! پان دیکھا جاتا ہے یا کھایا جاتا ہے؟ مگر واہ رے لکھنؤ! وہاں کے بھی عجیب عجیب الفاظ تھے۔ تو شیخ نے کہا کہ ذرا یہ کنستر سونگھئے اور ملاحظہ فرمائیے کہ اس معشوقہ کے جسم سے کیا چیز کم ہوئی ہے۔ بس مرید پھنس گیا لیکن مخلص تھا، کبھی انسان میں اخلاص ہوتا ہے، وہ اللہ کو چاہتا ہے مگر پھنس بھی جاتا ہے۔ بس اس نے رونا چلانا اور سر پیٹنا شروع کردیا کہ ہائے میں اسی پاخانہ پر عاشق تھا، اس خادمہ سے یہی تو کم ہوا ہے۔ اب شیخ نے کہا کہ جس پاخانہ کی کمی سے تیرا عشق ٹھنڈا پڑ گیا، ظالم سوچ لے کہ تو کس چیز پر عاشق تھا۔

## عشقِ مجازی سے بڑھ کر کوئی فتنہ نہیں

اسی لیے کہتا ہوں کہ جغرافیے بدلنے والے ہیں، چند دنوں میں شکل ایسی بدل جاتی ہے کہ صاحبزادے نانا میاں بن جاتے ہیں اور صاحبزادی نانی اماں بن جاتی ہیں۔

کمر جھک کے مثلِ کمانی ہوئی
کوئی نانا ہوا کوئی نانی ہوئی

اور ؎

ایسے ویسے کیسے کیسے ہوگئے
اور کیسے کیسے ایسے ویسے ہوگئے

کاش! ہم سب اللہ پر فدا ہوتے اور ان شکلوں اور صورتوں سے اے اللہ! تو ہمارے قلوب کو پاک فرمادے، یہی چیزیں اللہ کی راہ کے روڑے ہیں، یہ معمولی جرم نہیں ہے، جس کا دل غیر اللہ میں پھنسے گا وہ اللہ کو نہیں پا سکتا، جس کا دل غیر اللہ میں پھنسے گا اسے اللہ کیسے ملے گا؟ اس لیے کہتا ہوں کہ یہ شعر خوب اچھی طرح سے یاد کرلو، اگر آپ کو یہ شعر یاد نہیں ہوا تو آپ دنیا میں کوئی شعر بھی یاد نہیں کر سکتے، دو شعر ایسے ہیں کہ اگر کسی کو یاد نہ ہوں تو میں اعلان کرتا ہوں کہ پھر اس کو دنیا کا کوئی شعر یاد نہیں ہوگا، پہلا شعر ہے ؎

ہم ایسے رہے یاں کہ ویسے رہے
وہاں دیکھنا ہے کہ کیسے رہے

اور دوسرا شعر ہے ؎

ایسے ویسے کیسے کیسے ہوگئے
اور کیسے کیسے ایسے ویسے ہوگئے

تو آپ نے دیکھ لیا کہ شکل نہیں پہچانی گئی، کچھ عرصہ کے بعد شکل ایسی بدل جاتی ہے کہ جس کے پیچھے رات دن پاگلوں کی طرح پھرتے تھے جب وہی صورتیں سامنے آئیں تو پوچھتے ہیں کہ آپ کا اسمِ شریف کیا ہے؟ جناب کا دولت خانہ کہاں ہے؟ تو جب اس نے دولت خانہ پوچھا تو اس نے دولات ماریں اور کہا کہ رات دن میرے پیچھے پھرتے تھے اور آج پوچھتے ہو کہ دولت خانہ کہاں ہے؟

عشقِ مجازی سے بڑھ کر فتنہ اور دھوکہ دنیا میں کوئی نہیں ہے، اگر دنیا میں کوئی دھوکہ ہے تو حسن پرستی اور شکل پرستی ہے۔

تصوف کی بنیادی چیز غیر اللہ سے دل کو چھڑانا ہے، سب سے پہلا قدم یہی ہے کیونکہ ہمارا دل تو ایک ہی ہے، بتاؤ! دل دو ہیں یا ایک ہے؟ بھئی! ذرا ٹٹول لو، کسی کے سینہ میں دو دل تو نہیں ہیں؟ تو جب دل ایک ہے، اللہ بھی ایک ہے، رسول بھی ایک ہے، بیت اللہ بھی ایک ہے، قرآن پاک بھی ایک ہے اور پیر بھی ایک ہی ہوتا ہے تو دل دو کو دو گے تو ایک ٹانگ اِدھر جائے گی ایک ٹانگ اُدھر جائے گی، کشمکش میں رہو گے، پریشان رہو گے۔ عشقِ مجازی کے ان قصوں کو بیان کرنے میں عبرت اور ہدایت ہوتی ہے۔

## تزکیۂ نفس کے تین طریقے

بہر حال! اگر اللہ کا فضل شاملِ حال ہو تو میں تزکیۂ نفس کے جو تین راستے بتاتا ہوں ان پر عمل کرنے سے نفس کا تزکیہ ہو جائے گا۔ نمبر ایک: کسی تزکیہ کرنے والے یعنی جن کو بزرگوں نے اجازت دی ہے ان سے اصلاحی تعلق قائم کرے، ان کی صحبت میں بیٹھے، ان کے پاس آنا جانا رکھے۔ ایک تو یہ ہے کہ خود ہی پیر بن کر بیٹھ جائے، اس سے پوچھو کہ آپ نے کسی بزرگ کی صحبت اٹھائی ہے یا نہیں؟ اور علماء بھی اس کی تصدیق کرتے ہیں یا نہیں؟ سنت اور شریعت کا پابند ہے یا نہیں؟ اور اگر وہ خرافات اور بدعات میں مبتلا ہے تو اس قابل نہیں ہے کہ اس کو پیر کہا جائے۔ پیر سے مراد، مرشد سے مراد، شیخ سے مراد ایسا شخص ہے جو سنت اور شریعت پر چلتا ہو اور اس کے زمانہ کے بڑے بڑے علمائے دین اس کی تصدیق بھی کرتے ہوں، اگر علماء کسی کے بارے میں فتویٰ دے دیں کہ یہ شخص گمراہ ہے تو اس سے تعلق ترک کرنا فرض ہو جائے گا۔

اس دفعہ میری خانقاہ میں بعض لوگ تین دن کے لیے بھی آئے ہیں، میں نے کہا کہ جو جمعہ کے جمعہ آتا ہے تو یہ بھی اللہ کا شکر ہے کیونکہ اگر یہ بھی نہ ہو تو کیا ہوگا؟ لیکن جمعہ جمعہ آنے کی نعمت کے ساتھ ساتھ کبھی خانقاہ میں تین دن کے لیے بھی رہ جاؤ، اور سہ روزہ کے بعد کبھی دس روزہ بھی لگالو، پھر پندرہ روز لگاؤ، پھر کبھی بیس دن لگالو اور زندگی میں ایک دفعہ کچھ شرائط کے ساتھ جو بزرگوں نے لکھی ہیں چالیس دن لگالو، ان شاء اللہ تعالیٰ محروم نہیں رہو گے لہٰذا اخلاص کے ساتھ جس بزرگ سے مناسبت ہو اس کے پاس چالیس دن لگالو، اللہ تعالیٰ اس کی ہدایت کے لیے دروازے کھول دیں گے ان شاء اللہ تعالیٰ۔

تو ہدایت تین چیزوں سے ملتی ہے: نمبر ایک تزکیۂ نفس کے جو مشائخ اور بزرگانِ دین ہیں ان کی صحبت۔ نمبر دو، مجاہدہ: گناہوں سے بچنے پر مجاہدہ کرو، کسی روحانی بیماری سے عشق نہ ہونے پائے، شیخ کی طرف سے جو پرہیز بتایا جائے، جو احتیاط بتائی جائے اس پر ہمت سے کام لے کر عمل کرے چاہے جان بھی چلی جائے۔ اتنی ہمت سے گناہ چھوڑے کہ اگر گناہ چھوڑنے سے جان بھی چلی جائے گی تو ہم خوشی خوشی جان دے دیں گے، جس دن یہ ہمت پیدا ہو جائے گی ان شاء اللہ تعالیٰ اس دن راستہ صاف ملے گا۔

## اللہ تعالیٰ پر جان فدا کرنے کا انعام

آپ بتاؤ! اللہ تعالیٰ پر جان دینے میں آپ کو کیا تردد ہے؟ جان کس لیے ہے؟ اگر اللہ پر قربان نہ کی تو پھر سمجھ لو کہ یہ جان دوزخ میں جلے گی، جس نے خدا پر جان نہ دی تو اس کی جان دوزخ میں جلائی جائے گی، اگر یہاں تزکیہ نہ کرایا تو اس کا تزکیہ وہاں ہوگا، بغیر تزکیہ کے جنت نہیں ملے گی لہٰذا اس کا تزکیہ دوزخ میں ہوگا، مسلمان ہونے کے باوجود بہت سے لوگوں کو

دوزخ میں جلائے جانے کے بعد، تزکیہ کے بعد جنت میں دخولِ ثانوی ہوگا، بعد میں داخلہ ملے گا۔ اس لیے بزرگوں کی نصیحت ہے کہ دنیا ہی میں تزکیہ حاصل کرلو۔ گناہوں کو چھوڑنے کے لئے جان کی بازی لگا دو، ہمت کرلو چاہے جان رہے یا نہ رہے۔

آرزوئیں خون ہوں یا حسرتیں پامال ہوں
اب تو اس دل کو تری خاطر بنانا ہے مجھے

ارے! ایک دفعہ ہمت کر کے تو دیکھو، ان شاء اللہ، اللہ اتنا معاوضہ دیتا ہے کہ سعودیہ کیا دے سکتا ہے؟ حکومتِ سعودیہ توسیعِ حرم کے لیے ایک لاکھ کے مکان کے پچاس لاکھ ریال دیتی ہے۔ میں نے یہ ایک معمولی سی مثال بتائی ہے، وہ بادشاہ ہیں اور اللہ نے انہیں ایسے حوصلے بھی دئے ہیں کہ لوگ تمنائیں کرتے ہیں کہ کاش! حرم کی توسیع کی زد میں ہمارا مکان آجائے تاکہ ایک لاکھ ریال کی جگہ پچاس لاکھ ریال مل جائیں۔ میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے کہ جن کے مکان حرم کی توسیع میں لئے گئے تھے آج ان کے بڑے شاندار محل ہیں۔ تو میں آپ سے یہ کہتا ہوں کہ جس نے شاہوں کو یہ حوصلہ دیا ہے، شاہوں کے یہ حوصلے جس کی دی ہوئی بھیک ہیں، جب اس کی راہ میں کوئی اپنی جان پیش کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس کے عوض میں کتنا معاوضہ عطا فرمائے گا۔

نیم جاں بستاند و صد جاں دہد

تم شکریہ ادا کرو گے اور جب اللہ کو پالو گے تو پھر یہ شعر پڑھو گے۔

جمادے چند دادم جاں خریدم
بحمد للہ عجب ارزاں خریدم

چند کنکر پتھر دے کر میں نے اللہ کو بہت سستا پالیا، چند کنکر پتھر دے کر ہم نے جان کو لے لیا، روح کو پالیا، الحمد للہ ہم اللہ کو بہت سستا پا گئے۔ دوستو! ایک دن

تو یہ جان ختم ہوجائے گی، میں آپ حضرات سے پوچھتا ہوں کہ یہ جسم ایک دن قبر میں جانے والا ہے یا نہیں؟ کبھی آپ میرے بارے میں بھی سنیں گے کہ آج ان کا جنازہ ہوگا۔

جو بیچتے تھے دوائے دردِ دل
وہ دکان اپنی بڑھا گئے

یہ خبر آئے گی اور ایک دن یہ جسم بھی قبرستان میں جائے گا لہٰذا اس جسم کو پہلے ہی اللہ پر فدا کردو، اپنی مٹی کو مٹی ہونے سے پہلے ہی اپنے مولیٰ پر فدا کر کے قیمتی بنالو، باقی سب چیزیں آپ کا ساتھ چھوڑ دیں گی، جن چیزوں سے ہم اور آپ قیمت لگا رہے ہیں، اپنے کاروبار سے، اپنے بنگلے اور مکان سے، اپنے نقد اور بینک بیلنس سے اور لوگوں کی سلامی سے، تو اس سے ہماری قیمت نہیں ہے، ہماری قیمت یہ ہے کہ اگر ہمیں کوئی سلام نہ بھی کرے لیکن اللہ تعالیٰ فرمادیں کہ ہم تم سے خوش ہیں تو آہ! ہماری قیمت کی کوئی انتہا نہیں ہے، جس سے اللہ خوش ہوجائے اس کی قیمت کی کوئی انتہا نہیں ہے، اللہ تعالیٰ ہم مَردوں سے بھی خوش ہوجائے اور جو خواتین ہمارے یہاں دین کی بات سننے کے لیے آتی ہیں اللہ تعالیٰ ان سے بھی راضی ہوجائے اور اللہ ہمیں اپنی رضا والے اعمال پر چلا دے اور ناراضگی اور غضب والے اعمال سے ہم سب کو بچالے، آمین۔

## ہمت کرنے سے گناہ کی پرانی عادت بھی چھوٹ جاتی ہے

تو اللہ والوں کی صحبت اور اللہ کے راستہ کا مجاہدہ برداشت کرنا یعنی گناہ چھوڑنے کے لیے اتنی ہمت کرلینا کہ اے خدا! اگر گناہ نہ کرنے سے جان بھی چلی جائے گی تو میں اپنی جان پیش کردوں گا، یہی بات شراب چھوڑتے وقت جگر مرادآبادی نے کہی تھی جب ڈاکٹروں کے بورڈ نے ان سے

کہا تھا کہ اے جگر! اگر تو شراب دوبارہ نہیں پیئے گا تو مر جائے گا۔ جگر نے کہا کہ اگر پیتا رہوں گا تو کب تک جیتا رہوں گا؟ ڈاکٹروں کے بورڈ نے کہا کہ اگر شراب پیو تو دس سال اور جی سکتے ہو، انہوں نے کہا کہ دس سال کے بعد جب مروں گا تو شراب کی حالت میں جاؤں گا، اللہ کی لعنت اور غضب کی حالت میں مروں گا، اس سے بہتر ہے کہ جگر کو شراب چھوڑنے سے ابھی موت آ جائے، اللہ کی رحمت کے ساتھ جگر موت کو ابھی پیار کرتا ہے اور موت کو گلے سے لگانے کے لیے تیار ہے۔ اللہ کی رحمت سے جگر نے شراب بھی چھوڑ دی اور صحت بھی اچھی ہوگئی، ماشاء اللہ جگر صاحب حج بھی کر آئے، اور ایک مٹھی داڑھی بھی رکھ لی اور کیا عمدہ شعر کہا! میں تو جب یہ شعر پڑھتا ہوں تو دل رونے لگتا ہے، جب داڑھی رکھ لی تو فرمایا ؎

چلو دیکھ آئیں تماشا جگؔر کا
سنا ہے وہ کافر مسلمان ہوگا

ظالم کیا غضب کا شعر کہہ گیا!

چلو دیکھ آئیں تماشا جگؔر کا
سنا ہے وہ کافر مسلمان ہوگا

واہ! اللہ تعالیٰ اس کو جزائے خیر دے، کیا ظالم شعر کہہ گیا، کتنا پیارا اور زبردست شعر ہے۔ یہ گال ایک دن قبروں میں کیڑے کھا جائیں گے لہٰذا جلدی کرو، ان گالوں کی فیلڈ پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کا جھنڈا گاڑو، اللہ تعالیٰ کے حکم کا جھنڈا گاڑو ورنہ قبر میں یہ گال کیڑے کھا جائیں گے اور قبرستان میں ان گالوں کا پتا بھی نہیں ہوگا۔

اس پر ایک لطیفہ یاد آیا، ٹیکسلا پنجاب میں میرے ایک دوست حکیم امیر احمد صاحب تھے، پیدائشی طور پر بہت زیادہ دبلے پتلے تھے جیسے ہڈی پر

چمڑا چڑھا ہو، جسم پر بہت معمولی گوشت تھا۔ ایک دن کہنے لگے کہ جب قبر میں میرا جنازہ اترے گا تو جتنے کیڑے ہیں وہ مجھ کو کھانے کے لیے دوڑیں گے، جب میرے اندر ہڈی اور چمڑے کے سوا بوٹی نہیں پائیں گے تو کہیں گے لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ یہ کیسی نامبارک لاش آئی ہے جس میں کوئی بوٹی نظر نہیں آرہی ہے۔ یہ لطیفہ میں نے جدہ میں حضرت والا شاہ ابرارالحق صاحب دامت برکاتہم کو سنایا تو وہ بہت ہنسے، اتنا ہنسے کہ فرمایا کہ اگر کھانے کے بعد ایسے لطیفے سن لیے جائیں تو ہضم کے لئے چورن کی ضرورت نہیں ہے یعنی کھانے کے بعد خوش طبعی کر لینے سے کھانا ہضم ہوجاتا ہے۔

## بدنگاہی سے دل کی دنیا تباہ ہوجاتی ہے

پھر اللہ تعالیٰ نے جگر صاحب کو حضرت حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کی صحبت سے کہاں سے کہاں پہنچادیا۔

تو نے مجھ کو کیا سے کیا شوقِ فراواں کر دیا
پہلے جاں پھر جانِ جاں پھر جانِ جاناں کر دیا

تو بعض لوگوں نے شیخ کی صحبت بھی اختیار کی اور مجاہدہ بھی کیا لیکن پھر بھی ان کو تزکیہ نہ ملا، کیوں؟ کہیں نہ کہیں بد پرہیزی کر لی اور سارا مرض لوٹ آیا۔ یہ بد پرہیزی اتنی خطرناک چیز ہے کہ اگر کوئی دس سال تک گناہ نہ کرے اور دس سال کے بعد ایک دفعہ گناہ کر لے تو دس سال تک جو نفع ہوتا ہے وہ سب تباہ ہوجاتا ہے، گناہ قلب کو ہیروشیما بنا دیتا ہے۔ ہیروشیما جاپان کا ایک شہر ہے جس پر ایٹم بم گرا تھا، آج بھی وہاں گھاس نہیں اُگ سکتی، ایسے ہی گناہ قلب کو تباہ کر دیتا ہے۔ اس لیے جان دے دو مگر گناہ نہ کرو، ایک سانس بھی اللہ کی ناراضگی اور غضب میں جینے سے پناہ مانگو، رات دن رو رو کر

سجدہ کی جگہ کو آنسوؤں سے تر کر دو کیونکہ سوائے اللہ کے ہمیں اور کوئی نہیں بچا سکتا لہٰذا رورو کے سجدہ کی جگہ کو آنسوؤں سے تر کر دو کہ اے خدا! میری ایک سانس بھی اپنی ناراضگی میں نہ گذرنے دیجئے، ہمیں اپنی حفاظت کی گود میں قبول کر لیجیے کیونکہ ماں کی گود سے بچہ چھینا جا سکتا ہے لیکن میرے پیارے ربّا! آپ کی آغوشِ حفاظت سے ہمیں کوئی نہیں چھین سکتا کیونکہ آپ کی طاقت سے آگے کسی کی طاقت نہیں ہے۔

## اللہ تعالیٰ کے فضل اور رحمت کے بغیر تزکیہ نہیں ہوسکتا

اصلاحِ نفس کا جو نسخہ ہے اس میں تیسری چیز دونوں سے زیادہ اہم ہے، بالکل بنیادی چیز ہے اور یہی میں آپ سے عرض کرنا چاہتا ہوں:

﴿وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ مَا زَكٰى مِنْكُمْ مِّنْ اَحَدٍ اَبَدًا﴾

(سورۃ النور: آیۃ ۲۱)

اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ اگر اللہ تعالیٰ کا فضل اور اللہ تعالیٰ کی رحمت تمہارے اوپر نہ ہو، مَا زَكٰى مِنْكُمْ مِّنْ اَحَدٍ اَبَدًا تم میں سے کبھی کوئی تزکیہ اور اصلاح نہیں پا سکتا یعنی گناہوں سے پاک نہیں ہوسکتا، لہٰذا اے خدا! ہم آپ کو اس آیت کا واسطہ دیتے ہیں، اس فضل و رحمت کا واسطہ دیتے ہیں جس کا آپ نے تذکرہ کیا ہے کہ اس فضل و رحمت کے بغیر کسی کا تزکیہ نہیں ہوسکتا کہ ہم پر اپنا وہ فضل اور وہ رحمت نازل فرما جس سے ہمارا تزکیہ ہوجائے۔ ابوجہل اور دوسرے کافروں نے نبوت کا زمانہ پایا تھا، پیغمبر کو دیکھتے تھے بلکہ ان ظالموں نے سارے نبیوں کے سردار کو دیکھا لیکن ایمان نصیب نہیں ہوا، اللہ کے رسول کی صحبت میں آتے تھے، چھپ چھپ کے بیٹھتے تھے لیکن ایمان نصیب نہیں ہوا، بس یہ جو تیسری چیز ہے اس کو مانگنے کی ضرورت ہے۔

## شیخ سے پیر بھائیوں کی شکایت مت کرو

ایک صاحب صحبتِ شیخ میں بھی رہے اور ذکر بھی کرتے رہے لیکن ان کا خاتمہ بہت برا ہوا، وجہ کیا تھی؟ بد پرہیزی کرتے تھے اور ماں باپ کو ستاتے تھے اور پیر بھائیوں کو حضرت سے ڈانٹ لگواتے تھے۔ میں نے ان کو دیکھا ہے، انہوں نے حضرت حکیم الامت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ حج کیا تھا، ایسا مبارک حج! لیکن ماں باپ کو ستانے کی اتنی شدید بد پرہیزی کی وجہ سے اللہ کے غضب سے نہیں بچ سکا، اللہ کے غضب سے اولیاء اور انبیاء بھی نہیں بچا سکتے، لہٰذا بد پرہیزی سے بچو، یہ مت دیکھو کہ شیخ ہمیں دیکھ رہا ہے یا نہیں؟ اللہ تو دیکھ رہا ہے، بد پرہیزی کرنے والا چاہے رات بھر شیخ کی ٹانگ دبا دبا کر مر جائے لیکن اللہ اپنے غضب کو معاف نہیں کرتا، اگر اللہ ناراض ہو جائے تو کوئی ولی، نبی اسے نہیں بچا سکتا۔ اس لیے کہتا ہوں جہاں بھی رہو باخدا رہو، یہ دیکھو کہ خدا تو دیکھ رہا ہے، یہ سوچو کہ میں نے اپنے بزرگوں سے اللہ کے لیے تعلق قائم کیا ہے، وہ اللہ وہاں بھی ہے جہاں گناہ کر رہے ہو۔ آپ بتائیے! بزرگوں سے کس لیے تعلق قائم کیا جاتا ہے؟ اللہ کے لیے۔ تو جہاں گناہ کرتے ہو اللہ تو وہاں بھی تمہیں دیکھ رہا ہے۔

تو میں نے اس شخص کو دیکھا جس نے حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ حج کیا تھا کہ اس نے نماز بھی نہیں پڑھی حالانکہ بہت دن تک شیخ کی خدمت میں رہا تھا۔ تو میں نے حضرت شاہ عبدالغنی صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے پوچھا تو انہوں نے فرمایا کہ اس شخص نے اپنے ماں باپ کو بہت ستایا تھا اور پیر بھائیوں سے بھی بہت لڑتا تھا، حضرت سے ان کی شکایت کر کے ان کو ڈانٹ پٹواتا تھا، انہی دو جرائم کی وجہ سے پکڑا گیا۔ اس لیے میں اپنے دوستوں سے کہتا ہوں ؎

تو برائے وصل کردن آمدی
نے برائے فصل کردن آمدی

اللہ والوں سے جوڑنے کی کوشش کرو، اللہ والوں سے دوسروں کی شکایت کر کے توڑ کی بات مت کرو اور کسی کو اذیت مت پہنچاؤ، ظلم سے بہت بچو، اگر کسی پر زیادتی ہو جائے تو سمجھ لو کہ اب خطرہ ہے، اللہ اس سے انتقام لے لے گا، فوراً پاؤں پکڑ کے معافی مانگ لو اور اگر غصہ میں کسی کو ستا دیا یا کچھ برا بھلا کہہ دیا تو جب غصہ ٹھنڈا ہو جائے تو اس کے پیر پکڑ کر کہہ دو کہ بھئی! کل قیامت کے دن مجھے معاف کر دینا اور اگر حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ کے یہ دو شعر یاد ہوں تو یہ شعر بھی پڑھ دو ؎

کسی کو اگر میں نے مارا بھی ہو
بُری بات کہہ کر پکارا بھی ہو
وہ آج آن کر مجھ سے لے انتقام
قیامت کے دن پہ نہ رکھے یہ کام
بروزِ قیامت خجالت نہ ہو
خدا پاس مجھ کو ندامت نہ ہو

حقوق العباد کے معاملہ میں اگر چیونٹی پر بھی جان بوجھ کر پیر رکھ رہے ہو تو یہ یاد رکھو کہ اس میں بھی اس بات کا خطرہ ہے کہ اللہ اس سے انتقام لے لے کیونکہ وہ بھی اللہ کی مخلوق ہے۔ بعض لوگ دیکھتے بھی ہیں کہ چیونٹی جا رہی ہے پھر بھی جان بوجھ کر اس پر پیر رکھ دیتے ہیں اور پیر رکھنے کے بعد دیکھتے بھی ہیں کہ اس کی ہڈی پسلی کا کیا حال ہوا ہے؟ کیا بے رحمی کی بات ہے۔ سعدی شیرازی رحمۃ اللہ علیہ، اتنے بڑے ولی اللہ، فرماتے ہیں جب کوئی انسان چیونٹی پر نالائقی سے پیر رکھتا ہے تو چیونٹی کا وہ حال ہوتا ہے جو انسان پر ہاتھی کا پیر رکھنے سے ہوتا ہے۔

آپ لوگوں کی دعاؤں سے آج کا بیان ہوا ورنہ طبیعت ٹھیک نہیں تھی اور خطبہ میں جو آیات تلاوت کی تھیں کہ بیت اللہ کی تعمیر اور مومن کے قلب کے تزکیہ میں کیا ربط ہے؟ اگلے جمعہ کو اللہ تعالیٰ کی رحمت سے ان شاء اللہ تعالیٰ بیان کروں گا۔ آج مضامین دوسرے آگئے اور بارش پر نہ بادلوں کو اختیار ہے نہ کسانوں کو اختیار ہے۔ جب حکم ہوجاتا ہے تو وہی بادل پانی برساتے ہیں اور وہی بادل بجائے مفید بارش کے پتھر برسادیتے ہیں اور جہاں برسنے کی امید ہوتی ہے وہاں سے دور بھگا کر دوسری جگہ بارش کردیتے ہیں۔ اسی طرح مضامین کی آمد بھی اللہ تعالیٰ کے اختیار میں ہے۔ دعا کرکے بیٹھ جاتا ہوں کہ جو مضمون آپ کے بندوں کے لیے مفید ہو وہی دل میں عطا فرمادیجئے۔ میں خود بیان نہیں کرتا، بھیک مانگ کر بیٹھتا ہوں جو مالک بھیک دے دے گا وہی ہم آپ کو پیش کردیں گے۔ ایک بھکاری اور ایک فقیر کے پاس کیا ہے۔

## مقاصد بعثتِ نبوت

جلدی جلدی تعمیر کعبہ اور تزکیہ کا ربط بتادیتا ہوں، تفسیر ان شاء اللہ اگلے جمعہ کو بیان ہوگی۔ کعبہ شریف کی تعمیر کے بعد دونوں پیغمبروں حضرت ابراہیم علیہ السلام اور حضرت اسماعیل علیہ السلام نے ایک دعا مانگی۔ رَبَّنَا وَابۡعَثۡ فِيۡهِمۡ رَسُوۡلًا مِّنۡهُمۡ اے اللہ! ہماری اولاد اور خونی رشتوں میں ایک پیغمبر پیدا فرما یعنی سیّد الانبیاء حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو مبعوث فرما اور وہ رسول کیا کام کرے گا؟ اس کی بعثت کا کیا مقصد ہوگا؟ يَتۡلُوۡا عَلَيۡهِمۡ اٰيٰتِكَ آپ کے کلام کی آیات پڑھ کر لوگوں کو سنائے۔ وَيُعَلِّمُهُمُ الۡكِتٰبَ اور آپ کی کتاب کی تعلیم دے یعنی آپ کے کلام کے الفاظ کے معانی سمجھائے، تجوید و قرأت کی تعلیم دے۔ کیونکہ آپ آخری نبی ہیں لہٰذا آپ کی بعثت کے مقاصد کو جاری رکھنا امت پر فرض ہے۔

کعبہ کی تعمیر کے ساتھ دونوں پیغمبر علیہما السلام یہ دعا بھی فرما رہے ہیں کہ وَیُزَکِّیْهِمْ اور اے اللہ! وہ نبی ایسا ہو جو دلوں کا تزکیہ کرے، ان کے دلوں کو پاک کردے۔ کیا مطلب کہ اے اللہ! کعبہ تو ہم نے بنادیا لیکن اگر دلوں کا کعبہ صحیح نہیں ہوگا تو اس کعبہ کی، بیت اللہ کی کوئی قدر نہیں ہوگی۔ آپ کے گھر کی عزت وہی کرے گا جس کا دل صاف ہوگا، جس کے دل میں خدا کا عشق اور محبت ہوگی۔ یہ دعا کیوں کی؟ کیونکہ مسلمان کا دل کعبہ ہے۔ پہلے اس کو غیر اللہ سے پاک کرو، اسی لیے کلمہ میں پہلے لا الٰہ ہے کہ دل کو لا الٰہ سے خالی کرو پھر الا اللہ کا نور ملے گا۔ اور یہ درخواست کہ ہماری اولاد میں سے ایسا رسول مبعوث فرمائیے یعنی حضور صلی اللہ علیہ وسلم جو لوگوں کا تزکیہ کریں۔ اس سے معلوم ہوا کہ اپنی اولاد کے لیے دعا کرے کہ اے اللہ! آپ قیامت تک میری اولاد میں ایسے علماء ربّانی پیدا فرمائیے جو آپ کے دیئے ہوئے دین کے باغ کو پانی دیں اور اس کو ہرا بھرا رکھیں۔

## سچی خانقاہیں تزکیۂ نفس کے اہم مراکز ہیں

تو تزکیہ بھی مقصدِ بعثتِ نبوت ہے اور نبوت اب ختم ہوچکی لہٰذا یہ کارِ نبوت آپ کے سچے نائبین و وارثین کے ذریعہ قیامت تک جاری رہے گا۔ خانقاہوں میں دلوں کی صفائی ہوتی ہے، دلوں کو غیر اللہ کے کباڑ خانے اور کچرے سے پاک کیا جاتا ہے، اخلاص پیدا ہوتا ہے۔ میرے شیخ حضرت مولانا ابرارالحق صاحب دامت برکاتہم نے ایک تبلیغی مرکز کے بہت بڑے اجتماع میں فرمایا کہ مدرسوں سے، تبلیغی جماعتوں سے اعمال کا وجود ملتا ہے اور خانقاہوں سے اعمال کا قبول ملتا ہے۔ اللہ والوں سے اخلاص ملتا ہے جس کی برکت سے اعمال قبول ہوتے ہیں ورنہ اعمال میں ریا اور دکھاوا ہوجائے گا۔ اسی لیے حضرت

مولانا الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ جب تبلیغ سے واپس آتے تھے تو اپنے بزرگوں کی خدمت میں جا کر دل کی ٹیوننگ اور صفائی کراتے تھے اور فرماتے تھے کہ مخلوق میں زیادہ خلط ملط سے دل میں غبار سا آجاتا ہے جس کی صفائی میں خانقاہوں میں کراتا ہوں۔ جب موٹر زیادہ چلتی ہے تو پھر ٹیوننگ ضروری ہے یا نہیں؟ ورنہ گرد وغبار سے انجن خراب ہوجاتا ہے۔ اسی طرح دل میں ریا، دکھاوا اور بڑائی آجاتی ہے جس کی صفائی خانقاہوں میں ہوتی ہے تو خانقاہوں کا ثبوت یُزَکِّیْھِمْ سے ہے۔ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ آخر میں فرمایا کہ اے اللہ! یہ پیغمبر کا بھیجنا اور صحابہ کا ایمان لانا اور ان کے دلوں کا تزکیہ اس کے لیے آپ کی زبردست طاقت اور مدد کی ضرورت ہے، آپ غالب القدرۃ ہیں۔ اگر آپ ارادہ کرلیں گے کہ مجھے اس پیغمبر کو بھیجنا ہے تو وہ پیغمبر آ کر رہے گا، اگر آپ ارادہ کرلیں کہ مجھے فلاں فلاں کو اپنے نبی کا صحابی بنانا ہے تو وہ بن کر رہیں گے، اگر آپ کسی کو ولی بنانے کا ارادہ کرلیں تو وہ ولی بن کر رہے گا۔ جب تک آپ کا ارادہ، آپ کی مشیت، آپ کی مدد شاملِ حال نہیں ہوگی، کوئی بندہ اللہ والا نہیں بن سکتا ہے۔

## گانا سننے والا زنا کے تقاضوں سے نہیں بچ سکتا

بس آج کا مضمون ختم ہوا! میرا ارادہ اس آیت سے تعمیرِ قلب اور تزکیۂ قلب کا ربط بیان کرنے کا تھا لیکن کیا گناہ کا چھوڑنا تزکیہ نہیں ہے؟ یہی تو اصلی اصلاح ہے، لوگ اصلاح کا نام سمجھتے ہیں کہ بس تسبیح اور نوافل پڑھو اور اس کے بعد فوراً ریڈیو کھولا اور گانے سن رہے ہیں۔ ایک صاحب نے وضو کیا، یٰسٓ شریف پڑھی، اس کے بعد دعا کی اے اللہ! امپورٹ ایکسپورٹ کے آفس کو خوب چلادے اور پھر تھوڑی دیر کے بعد گانا سن رہے تھے۔ میں نے کہا یہ کیا ہے؟ کہا کہ دماغ کو تازہ کررہا ہوں، میں نے کہا دماغ میں گوبر بھر رہے ہو،

کیونکہ گانا زنا کا مادہ پیدا کرتا ہے۔ حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

((اَلْغِنَآءُ رُقْیَۃُ الزِّنَا))

(مرقاۃ المفاتیح: (رشیدیہ)، باب صلوٰۃ العیدین، ج ۳ ص ۴۸۵)

جو گانا سنتا ہے وہ زنا سے بچ نہیں سکتا، یہ زنا کا منتر ہے، آدمی کو ایسے پاگل کر دیتا ہے جیسے جادو، اسی لیے اللہ تعالیٰ نے گانا حرام فرمایا ہے:

﴿وَمِنَ النَّاسِ مَنۡ یَّشۡتَرِیۡ لَهۡوَ الۡحَدِیۡثِ لِیُضِلَّ عَنۡ سَبِیۡلِ اللّٰهِ﴾

(سورۃ لقمان: آیۃ ۶)

حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے زمانہ نبوت میں بعض مشرک لوگ مغنیات یعنی گانا گانے والیوں کو خریدتے تھے اور قرآن کے مقابلہ میں گانے کی مجلس قائم کرتے تھے۔ تفسیر روح المعانی میں لکھا ہے کہ:

((مَا رَفَعَ اَحَدٌ صَوْتَهٗ بِغِنَاءٍ اِلَّا بَعَثَ اللّٰهُ تَعَالٰی اِلَیْهِ شَیْطَانَیْنِ یَجْلِسَانِ عَلٰی مَنْكِبَیْهِ یَضْرِبَانِ بِاَعْقَابِهِمَا عَلٰی صَدْرِهٖ حَتّٰی یُمْسِكَ))

(روح المعانی: (رشیدیہ)، ج ۲۱ ص ۹۳)

حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ جو انسان گانا سنتا ہے اور مست ہو کر سر ہلاتا ہے، تو اللہ کی طرف سے دو شیطان اس کے کندھے پر بٹھا دئے جاتے ہیں، وہ اپنی ایڑی رگڑ رگڑ کر اس کو اور جوش دلاتے ہیں، اسی سے سمجھ لو کہ گانا سن کر جھومنا کیسا ہے؟

بس دعا کیجیے! دیکھو بھئی! ہم کچھ نہیں ہیں نہ اپنے وعظ پر کچھ بھروسہ رکھتے ہیں، بس ایک تدبیر سمجھ کر وعظ کر لیتے ہیں اور آخر میں یہی شعر پڑھتے ہیں ؎

ہم بلاتے تو ہیں سب کو مگر اے ربِّ کریم
ہم پہ بَن جائے کچھ ایسی کہ بِن آئے نہ بنے

اختر بھی آپ کے ساتھ شامل ہے یعنی ہمارے قلب کو مجبورِ محبت کر دیجئے، اللہ کی ایک شان یہ بھی ہے کہ اے خدا! آپ ہمیں اپنے سے ایسا چپکا لیجیے، ایسا جذب

ایسا اجتباء کی شان، ایسی تجلیات کا ظہور فرما دیجئے کہ اگر ہم آپ سے بھاگنا بھی چاہیں تو نہ بھاگ سکیں، اب اس آیت کا ترجمہ بھی سن لیں:

﴿اَللّٰہُ یَجۡتَبِیۡۤ اِلَیۡہِ مَنۡ یَّشَآءُ﴾

(سورۃ الشوریٰ: آیۃ ۱۳)

اللہ کی شان وہ ہے کہ جس کو چاہتا ہے اپنی طرف کھینچ لیتا ہے۔

تو اے اللہ! اپنی اس تجلی کا ہم سب پر ظہور فرما دیجئے، ہماری جانوں کو کھینچ کر جذب فرما لیجیے، ہم پر اس صفت کا ظہور فرما دیجئے، ہمارے دل و جان کو اپنی ذات کے ساتھ ایسا چپکا لیجیے کہ اگر ہم آپ سے بھاگنا بھی چاہیں تو نہ بھاگ سکیں، اے اللہ! یہ مقام ہم سب کو نصیب ہو جائے کہ ؎

بھلاتا ہوں پھر بھی وہ یاد آرہے ہیں

ہم آپ کو بھلانا بھی چاہیں تو بھی نہ بھلا سکیں، اپنی ایسی محبت، ایسا یقین اور ایسا ایمانِ کامل عطا فرما دیجئے، اے اللہ! آپ اولیائے صدیقین کو جو ایمان و یقین اور ان کے قلب کو اپنی محبت کا جو مقام عطا فرماتے ہیں وہ ہم سب کو نصیب فرما دیجئے، اے خدا! تو علیم و خبیر ہے کہ اختر نے اس خانقاہ کو محض اس نیت سے بنایا ہے کہ یہاں آپ کے عاشقوں کو بیٹھنے کی سر چھپانے کی جگہ ملے، آپ کے بہت سے عاشقین، اولیائے کاملین اور طالبین اور آپ کے چاہنے والے جمع ہوں اور ہم سب آپ کی محبت کی باتیں کریں، بزرگوں کی معرفت کی باتیں کریں، قرآن پاک کی تفسیر بیان کریں، حدیث پاک سنیں، اس لیے آپ ہماری اس نیت کو قبول فرمائیے، اگر اس میں ہمارے نفس کی کوئی آمیزش ہے تو اس کو معاف فرما دیجئے، ہمیں اخلاص عطا فرما دیجئے، جنہوں نے اس کی تعمیر پر پیسے لگائے ہیں ان کا مال بھی قبول فرما لیجیے اور اس کو ان کی اصلاح کا ذریعہ بنا دیجئے، اے خدا! اپنی رحمت سے ہم سب کو اللہ والی زندگی نصیب فرما دیجئے، نفس و شیطان کی غلامی سے چھڑا کر اپنی

غلامی اور فرماں برداری کی حیات نصیب فرما دیجئے، اپنی رحمت سے ہماری آہ کو قبول فرمائیے۔ اے اللہ! بیت اللہ کے صدقہ میں، روضۂ رسول ﷺ کے صدقے میں جن کی آنکھوں نے ابھی حال ہی میں زیارت کی ہے، ان دونوں حرمین شریفین کے صدقہ میں اختر کی آہ کو قبول فرمائیے، اس کی اس دعا کو قبول فرمائیے اور کسی ایک کو بھی محروم نہ فرمائیے۔ اختر کو، اس کی اولاد کو، میرے دوستوں کو اور ان کی اولاد کو، کسی کو بھی اے اللہ! فاسق و فاجر اور اپنا نافرمان نہ ہونے دیجئے، اے اللہ! ہماری اولاد کو بھی نیک بنائیے، ہمارے رشتے داروں کو بھی نیک بنائیے، ہماری دنیا بھی بنا دیجئے اور آخرت بھی بنا دیجئے اور ہمیں اپنی محبت کی وہ مٹھاس عطا کر دیجئے جو آپ اپنے اولیائے صدیقین کو عطا فرماتے ہیں، ہم جو نہیں مانگ سکے وہ بھی ہمیں بے مانگے اپنے دستِ کرم سے عطا فرمائیے ؎

دست بکشا جانبِ زنبیل ما

اے خدا! ہماری جھولیوں کی طرف اپنا دستِ کرم بڑھائیے اور اپنی محبت، اپنی خشیت، اپنے اولیاء کی تمام نعمتیں ہم سب کو نصیب فرمائیے اگرچہ ہم اس کے اہل نہیں، ہم اپنی نالائقی اور نااہلی کا اعتراف کرتے ہیں لیکن آپ کریم ہیں اور کریم کی تعریف ہم نے کتابوں میں یہ پڑھی ہے کہ کریم وہ ذات ہے جو نالائقوں پر بھی مہربانی کردے، بس ہم نالائقوں پر آپ اپنے کرم کی بارش فرمادیں، آمین۔

رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّآ اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ وَتُبْ عَلَيْنَآ
اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى
خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ اَجْمَعِيْنَ
بِرَحْمَتِكَ يَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ



# کلام حضرت خواجہ عزیز الحسن مجذوب رحمۃ اللہ علیہ

## از گفتۂ مجذوب

ہر تمنا دل سے رخصت ہوگئی - اب تو آجا اب تو خلوت ہوگئی
سوگ میں یہ کس کی شرکت ہوگئی - بزمِ ماتم بزمِ عشرت ہوگئی
جو مری ہونا تھی حالت ہوگئی - خیر اِک دنیا کو عبرت ہوگئی
عشق میں ذلت بھی عزت ہوگئی - لی فقیری بادشاہت ہوگئی
ایک تم سے کیا محبت ہوگئی - ساری خلقت ہی سے وحشت ہوگئی
اس کو ہر ذرہ ہے اِک دنیائے راز - منکشف جس پر حقیقت ہوگئی
خاک میں کس نے ملایا یہ تو دیکھ - شکر کر مٹی سوارت ہوگئی
لاکھ جھڑکو اب کہیں پھرتا ہے دل - ہوگئی اب تو محبت ہوگئی
رنج دینے سے وہ باز آئے تو کب - جب کہ غم کھانے کی عادت ہوگئی
وہ ریا جس پر تھے زاہد طعنہ زن - پہلے عادت پھر عبادت ہوگئی
بخت خفتہ اور کب جاگے گا تو - اُٹھ! کہ اب صبح قیامت ہوگئی
اب کہاں دن رات کی وہ صحبتیں - مل گئے صاحب سلامت ہوگئی
قید کر صیاد یا ذبح کر - جان بلبل گل کی نکہت ہوگئی
اب تو میں ہوں اور شغل یاد دوست - سارے جھگڑوں سے فراغت ہوگئی
یا تو مسجد رات دن یا مے کدہ - کیا سے کیا اللہ حالت ہوگئی
کر چکے رندی بس اے مجذوب تم - ایک چلّو میں یہ حالت ہوگئی

# صحبتِ اہل اللہ کی قدر و قیمت

ایمان پر خاتمہ کے لئے بہت بڑی چیز اہل اللہ کے پاس آنا جانا ہے۔ جو اہل اللہ کے پاس آتے جاتے ہیں ان شاء اللہ ان کو کوئی فرقہ کوئی طبقہ گمراہ نہیں کرسکتا چنانچہ حضرت حکیم الامت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے ایک واقعہ بیان فرمایا کہ کانپور میں مسلمانوں کو ہندو بنانے والی آریوں کی ایک جماعت ایک مسلمان کے پاس پہنچ گئی اور اسے ہندو ہو جانے کی ترغیب دی کہ تم ہندو ہو جاؤ اور اسلام چھوڑ دو۔ اس شخص کا تعلق مولانا رشید احمد گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ سے تھا اور ان کے پاس آنا جانا تھا، بظاہر اس کی داڑھی بھی نہیں تھی، آزاد قسم کا آدمی تھا لیکن اللہ والوں کی صحبت کا اثر دیکھئے کہ کیا جواب دیتا ہے؟ اس نے جوتا نکالا اور انہیں دوڑایا اور کہا کہ تمہیں معلوم نہیں ہے کہ میں مولانا گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت ہوں۔ حضرت حکیم الامت یہ واقعہ بیان کر کے فرماتے ہیں کہ اللہ والوں کے تعلق سے ایمان اور یقین دل میں اتر جاتا ہے، چاہے اعمال کی اصلاح بعد میں ہو مگر ان کے پاس بیٹھنے والوں کے قلب میں ایسا ایمان اور یقین اتر جاتا ہے کہ کھرچنے سے بھی نہیں کھرچتا۔

(از مواعظ اختر نمبر ۱۱ ''ایمان پر خاتمہ کے سات انمول نسخے'' ص ۱۴)

شیخ العرب والعجم عارف باللہ مجددِ زمانہ حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب رحمۃ اللہ علیہ

ادارۂ تالیفاتِ اختریہ
hazratmeersahib.com